رعیت کے پاس معمولی دال روٹی سے زیادہ کچھ نہ رہنے دیا جائے
نئے بادشاہ کی حکومت لبرل اصولوں پر قائم تھی اس نے بے جا
سرکاری لگان اور غیر منصفانہ ٹیکس ہٹادیئے ٹیکس وصول کرنے کے
ظالمانہ طریقے موقوف کردیئے اور سرکاری لگان پیداوار کے چھٹے
حصے پر مقرر کیا''۔

شاہ میر نے کشمیر سے اسلام کے سیاسی تعلقات کی بنیاد ڈالی۔لیکن اس خطہ جنت نظیر میں اسلام کے پہلے کامیاب مبلغ حضرت بلال شاہ یا بلبل شاہ تھے خزینۃ الاصفیا میں لکھا ہے کہ حضرت بلبل شاہ کا اصلی نام شرف الدین تھا اور اسلام کشمیر میں ان کی بدولت پھیلا۔ وہ شاہ نعمت اللہ فارسی کے مرید اور سہروردی سلسلے کے بزرگ تھے ۱۳۲۴ء میں رنجن شاہ حاکم کشمیر کے عہد میں وہ کشمیر آئے اور راجا اور اس کے بہت سے امرا کو مسلمان کیا تفصیل اس کی اس طرح بیان کی جاتی ہے کہ انھوں نے سرینگر میں آکر شہر کے باہر لب آب قیام کیا۔اس وقت تبتی نسل کے ایک راجا رنجن دیو نے ملک پر قبضہ کرلیا تھا۔ وہ تھا وہ خود بودھ مذہب کا پیرو تھا لیکن اس کی طبیعت اپنے مذہب سے مطمئن نہ تھی ملک میں عام طور پر ہندو مہذہب رائج تھا لیکن اس نے شاہ میر کی وجہ سے جو ابھی ایک بااثر درباری تھا اسلام سے شناسائی حاصل کر لی تھی۔ وہ چاہتا تھا کہ بودھ مت چھوڑ کر کوئی دوسرا مذہب اختیار کرے بہت سوچ سوچ کر ایک رات اس نے فیصلہ کیا کہ کل علی الصباح سب سے پہلے جو مجھے قابل عظمت اور مقدس ہستی نظر آئے گی میں اسی کا مذہب اختیار کرلوں گا اگلے روز جب وہ اٹھا اور مغرب کی طرف نظر دوڑائی تو دیکھا کہ ایک بزرگ فرشتہ صورت پتھریلی زمین پر بڑے وقار اور خضوع اور خشوع سے نماز ادا کر رہا ہے راجا اسے دیکھ کر بڑا متاثر ہوا پا پیادہ اس کی خدمت میں پہنچا اور اس کے دست حق پرست پر اسلام قبول کیا اس کے بعد اس کے اہل خانہ اور امرائے کبار مسلمان ہوئے، پھر تو لوگ جوق در جوق حضرت بلبل شاہ کی خدمت میں حاضر ہوتے اور دولت اسلام سے فیضیاب ہوتے ،جن لوگوں نے آپ کے ہاتھ پر اسلام قبول کیا ان کی تعداد دس ہزار بتائی جاتی ہے راجا نے آپ کے ایما پر ایک بڑی خانقاہ کی بنیاد رکھی جواب بھی لنگر بابا بلبل شاہ کے نام سے مشہور ہے اور ایک عظیم الشان مسجد تعمیر کرائی تواریخ اعظمی کے مصنف خواجہ اعظم نے بابا بلبل شاہ کا یہ قول نقل کیا ہے کہ حق تعالی نے مجھے اتنی طاقت دی ہے کہ میں غذا اور سروسامان کے بغیر خوشی سے زندگی بسر کروں اور اسی بدن کے ساتھ روح کے جدا ہوئے بغیر دارالبقا کو جاؤں اور اس جسم کو ابدالاباد تک محفوظ رکھوں لیکن چونکہ یہ سب امور سنت

نبویؐ کے خلاف ہیں میں ان کا مرتکب نہیں ہوتا سنت کی پیروی میرے نزدیک ہزار سال کی عبادت سے بہتر ہے حضرت کی وفات ۱۳۲۶ء میں ہوئی اس کے ڈھائی سال بعد رنجن شاہ جس نے سلطان صدرالدین کا لقب اختیار کیا تھا وفات پا گیا اور حضرت کے مزار کے قریب دفن ہوا۔

سلطان صدرالدین کو وفات کے بعد ملک میں پھر بدنظمی پیدا ہوئی اور جیسا کہ ہم کہہ چکے ہیں شاہ میر صاحب سلطان شمس الدین کے نام سے تخت نشین ہوئے انھیں تین چار سال سے زیادہ حکومت نصیب نہیں ہوئی لیکن انھوں نے اسلامی حکومت کی مستحکم بنیاد رکھ دی اور کوئی ڈھائی سو سال تک ان کا خاندان اس ملک میں برسراقتدار رہا۔

اسی صدی کے اخیر میں امیر کبیر سید ہمدانی ایران سے کشمیر تشریف لائے آپ بڑے صاحب علم بزرگ گزرے ہیں اور اسلامی دنیا کی روحانی تاریخ میں آپ کا مرتبہ بہت بلند ہے آپ کی ذات میں جلالی اور جمالی شانیں دونوں موجود تھیں اور مذہب سے واقفیت اور روحانی عز و مرتبت کے علاوہ منتظمانہ قابلیت بھی آپ میں بدرجۂ اتم تھی آپ ۱۲ رجب ۷۱۴ھ (مطابق ۱۲ اکتوبر ۱۳۱۴ء) کو بمقام ہمدان پیدا ہوئے مدتوں ممالک اسلامی کی سیاحت کی۔

مشہور ہے کہ آپ نے ایک ہزار چار سو اولیاء اللہ سے ملاقات کی لیکن آپ کا اصل تعلق کبرویہ سلسلے سے تھا جو سہروردیوں کی ایک شاخ ہے ۱۳۶۹ء میں آپ ایران چھوڑ کر سات سیدوں کے ساتھ کشمیر تشریف لائے بادشاہ وقت آپ کے ساتھ بڑی عقیدت سے پیش آیا اور آپ نے اور آپ کے رفقا نے بڑی سرگرمی سے اشاعت اسلام شروع کی، کہا جاتا ہے کہ آپ کی کوششوں سے ۳۷؍ ہزار کشمیری دائرہ اسلام میں آئے آپ نے کئی ایک کتابیں لکھی ہیں مثلاً مجمع الاحادیث شرح اسمائے حسنی شرح فصوص الحکم مراۃ التائبین، ذخیرۃ الملوک آپ کی آخری تصنیف امور ملکی اور سیاسی مصلحتوں کے متعلق ہے آپ کی اور آپ کے رفقا کی کوششوں سے اسلام کشمیر میں مستحکم بنیادوں پر قائم ہو گیا آپ کی وفات ۱۳۸۴ء میں ضلع ہزارہ اور بقول بعض کافرستان کے علاقے میں ہوئی لیکن نعش مبارک ترکستان کے شہر ختلان میں لے جا کر دفن کی گئی۔

تواریخ اعظمی میں لکھا ہے کہ آپ نے تین مرتبہ ربع مسکون کی سیر کی اور اس سلسلے میں تین دفعہ کشمیر آئے آخری دفعہ وفات سے تھوڑا عرصہ پہلے ۷۷۶ھ میں تشریف لائے تھے جب آپ پہلی مرتبہ ۷۷۱ھ میں تشریف لائے تھے تو سید محمد خادری نے تاریخ لکھی ہے۔

میر سید علی شیر ہمدان     سیر اقلیم سبعہ کرد نکو

شد مشرف مقدس کشمیر اہل آن شہر راہ ہدایت جو
سالِ تاریخ مقدمۂ اورا یابی از مقدمہ شریف او

اس وقت آپ کے ساتھ سات سو سادات عظام تھے کشمیر پہنچ کر آپ نے محلّہ علاؤ الدین پورہ میں قیام کیا پانچ وقت کی نماز دریا کے کنارے جہاں اب آپ کی خانقاہ ہے ادا فرماتے اور خلقت کو ارشاد و ہدایت سے فیضیاب کرتے بادشاہ وقت سلطان قطب الدین آپ کی خدمت میں اکثر حاضر ہوتا اور آپ کا بڑا ادب کرتا اس نے ایک خلاف شرع حرکت کر رکھی تھی یعنی دو خواہران حقیقی کو اپنے نکاح میں لے آیا تھا حضرت کے ارشاد پر اس نے اپنی غلطی کا ازالہ کیا شروع شروع میں ہندوانہ لباس پہنتا تھا حضرت کے ارشاد پر اسے ترک کیا اور اسلامی ممالک کا لباس اختیار کیا مرزا حیدر نے تاریخ رشیدی میں لکھا ہے کہ حضرت نے کشمیر میں ۴۰ روز سے زیادہ قیام نہیں کیا اور تواریخ اعظمی کی نسبت یہ بیان زیادہ معتبر معلوم ہوتا ہے لیکن حضرت کے کشمیر سے چلے جانے کے بعد آپ کے اکثر رفقا یہیں رہ گئے اور آپ کی خانقاہ کشمیر میں اشاعت اسلام کا سب سے بڑا مرکز بن گئی۔

امیر کبیر سید ہمدانی کے جو خلفا کشمیر میں بس گئے اور یہیں وفات پا کر دفن ہوئے، کئی تھے۔ ان میں سے ایک میر سید حسین سمنانیؒ تھے جنھیں حضرت نے کشمیر آنے سے پہلے دریافت حالات کے لئے بھیجا تھا اور ان کی طرف سے اطلاع آنے پر خود تشریف لائے تھے ایک رفیق سفر شیخ سلیمان کشمیری تھے وہ امرائے ہنود میں سے تھے مسلمان ہو کر قرآن مجید حفظ کیا لیکن ترک مذہب کی وجہ سے ان کے عزیز و اقارب ان کے خلاف ہو گئے اور انھیں سخت پریشان کیا چنانچہ وہ برگشتہ ہو کر بمقام کولات حضرت امیر کبیرؒ کی خدمت میں حاضر ہوئے اور ان کے ہمرکاب ۃ رہنے لگے جب حضرت کشمیر تشریف لائے تو وہ بھی ساتھ تھے اور چونکہ اب کشمیر میں حالات بہتر ہو گئے تھے یہیں اقامت پذیر ہو گئے ایک اور خلیفہ محمد کاظم صاحب المشہور بہ سید قاضی تھے جن کی تحویل میں حضرت امیر کبیرؒ کا کتب خانہ تھا انھوں نے علاقۂ لتاپور میں اشاعت اسلام کی اور وہاں کے باشندوں کو مسلمان کیا۔

حضرت امیرؒ کی وفات کے بعد ان کے صاحبزادے میر محمد صلی اللہ علیہ وسلم ہمدانی کئی سو ہمراہیوں کے ساتھ کشمیر تشریف لائے، اور بارہ سال تک (بلکہ بقول بعض بائیس سال تک) اشاعت اسلام میں سرگرم رہے، حاکم وقت سلطان سکندر بت شکن ان کا بڑا معتقد تھا، اور وزیر شاہ سنہا بھٹ بھی جو آپ کی آمد کے بعد مسلمان ہوا اور ملک سیف الدین کے لقب سے ملقب ہوا، آپ کا بے حد پاس کرتا تھا، اس نے آپ سے اپنی بیٹی بیاہ دی، آپ بادشاہ کے ایما پر کئی کتابیں لکھیں، ایک علمِ تصوف میں

ہے، ایک رسالہ شرح منطق ایک رات میں ختم کیا، تذکرہ نگار لکھتے ہیں کہ آپ کے زمانے میں احکام شرعی کشمیر میں اس طرح نافذ ہوتے تھے کہ سماع بالمزامیر اس خطے میں بالکل نہ تھا اور نوبت بھی دروازہ شاہی کے سوا کہیں نہ بجتی تھی ۷۹۶ء میں آپ نے خطہ کشمیر کو خیرباد کہا، اور حج کے لیے روانہ ہوئے، رخصت کے وقت آپ نے بادشاہ کو اشاعت اسلام کی تاکید فرمائی، حج سے واپسی کے بعد آپ ختلان چلے گئے جہاں آپ کے والد بزرگوار کا مزار تھا، اور وہیں وفات پائی۔

سلطان سکندر بت شکن کے زمانے میں بت خانوں کے انہدام اور ہندوؤں بالخصوص برہمنوں کی ایذا دہی میں جو اہتمام ہوا، اس کا باعث اس کے وزیر سنہا بھٹ کی ذات تھی، وہ نیا نیا مسلمان ہوا تھا، اور عام نو مذہبوں کی طرح اس کے دل میں نئے مذہب کے لیے خاص جوش وخروش تھا، اس کے علاوہ چونکہ ترک مذہب کی بنا پر اسے راسخ الاعتقاد ہنود نفرت وحقارت کی نظر سے دیکھنے لگے تھے، اس کے دل میں بھی ان کے خلاف غصے اور انتقام کا جذبہ پیدا ہوا، اسے اپنے قدیم مذہب کی کئی رسمیں بھی سخت غیر منصفانہ معلوم ہوتی تھیں، بالخصوص بیواؤں کو مردہ شوہروں کے ساتھ جبراً زندہ جلا دینے کی رسم، اس نے اس مٹا دینے کا فیصلہ کیا اور ان لوگوں کو ملک بدر کر دیا جو یہ رسم نہ چھوڑ دیتے تھے۔

سلطان سکندر کی وفات کے بعد اس کا بیٹا سلطان علی شاہ تخت نشین تھا، اس کا وزیر بھی سنہا بھٹ تھا، اس لیے اس کے زمانے میں بھی یہ آئین جاری رہے، لیکن اس نے چار پانچ سال کی حکومت کے بعد تخت تاج اپنے چھوٹے بھائی شادی خان کو تفویض کیا جو بالآخر راجا جسرتھ خان گکھر کی مدد سے ۸۲۶ھ میں سلطان زین العابدین کے نام سے خود مختار بادشاہ ہوا، اس نے سلطان سکندر اور سنہا بھٹ کے سب قوانین بدل دیے، جو لوگ ملک بدر ہوئے تھے، انھیں واپس بلالیا، جزیہ ترک کر دیا، اور گاؤکشی کی بھی ممانعت کی بلکہ بیواؤں کو زندہ جلانے کی اجازت بھی از سر نو دے دی، برہمن اور دیگر ہندو جو سکندر کے عہد میں دکھاوے کے لیے مسلمان ہوئے تھے، پھر اپنے پرانے مذہب پر آ گئے، اور ان سے کسی طرح تعرض نہ کیا گیا، سلطان زین العابدین کو کشمیر کا اکابر کہتے ہیں، اور اس کے حالات سے پتا چلتا ہے کہ وہ قابلیت اور اخلاق میں اکبر سے بڑھتا ہوتھا، اس نے اکبر کی طرح ایک نیا مذہب جاری کر کے مسلمانوں کو برگشتہ نہیں کیا، اور باوجودیکہ اس نے ہندوؤں کے انتہائی رواداری اور دلجوئی کا سلوک کیا، مسلمانوں نے اس کی مخالفت نہ کی، اس کے زمانے میں علم وفن اور شعر وسخن کو بڑا فروغ ہوا، کشمیر کی مشہور تاریخ راج ترنگی تصنیف ہوئی بادشاہ تبّتی، فارسی، کشمیری، ہندی اور دوسروں

زبانوں کا ماہر تھا، اوراس نے تصنیف وتالیف کو بڑی تقویت دی، سوم نام ایک کشمیری نے جو کشمیر زبان کا شاعر اورعلوم ہندیہ میں ماہر تھا، اس کے حالات میں ایک مفصل کتاب لکھی ہے، اور بودی بھاٹ نے موسیقی کی ایک کتاب بادشاہ کے نام پر معنون کی سلطان زین العابدین باون برس تک بر سرحکومت رہا، اور بالآخر ۱۴۷۲ء میں فوت ہوا۔

سلطان زین العابدین کے عہدحکومت میں رواداری اور مذہبی آزادی کا دور دورہ تھا لیکن اشاعت اسلام کا کام اس زمانے میں بھی بند نہ ہوا، ڈاکٹر غلام محی الدین صوفی کشمیر کی تاریخ موسومہ کشمیر میں لکھتے ہیں کہ راجپوتوں کے دو بڑے قبیلے جو بارہ مولہ اور وکوہالہ کے درمیان دریائے جہلم کے کنارے پر آباد ہیں، سلطان زین العابدین کے عہد حکومت میں مسلمان ہوے۔

واقعہ یہ ہے کہ حضرت علی ہمدانی اوران کے صاحبزادے اور رفقائے کار کی سرگرمیوں نے کشمیر میں ایک روحانی ہلچل پیدا کردی تھی۔ اوراب مقامی اولیاء اور مبلغین کا ایک ایسا گردہ برسرکار آیا، جنھیں بابا مسلمان رشی (یا ریشی) کہتے تھے، یولوگ نہایت سادہ زندگیاں بسرکرتے اور ہندومسلمان دونوں انھیں نگاہِ احترام سے دیکھتے۔ ان میں سب سے زیادہ شہرت شیخ نورالدین نے پائی۔ جنھیں ہندو نندہ رشی کہتے ہیں۔ اورجن کی نسبت بابا داؤدخا کی نے لکھا:

شیخ نور الدین ریشی، پیر جمع ریشیاں زاہدے خوش بود باحق داشت بسیار اشتغال
بود با تجرید وتفرید اہل صوم دہر نیز تارک لحم وبصل، شیروعسل، بسیار سال
صاحبِ کشف وکرامت بودونطق خوب داشت ہم اویسی بود گفت ایں داؤدی صاحب مقال

شیخ نورالدین کے والد یاسمن ریشی کے ہاتھ پر مسلمان ہوئے تھے۔ وہ خود ۱۳۷۷ء میں پیدا ہوئے۔ اور سلطان زین العابدین کے عہد حکومت میں ۱۴۳۸ء میں وفات پاگئے۔ آپ کشمیر کے سب سے بڑے ولی سمجھے جاتے ہیں۔ اور جب انیسویں صدی کے آغاز میں کچھ عرصہ کے لئے کشمیر میں افغانوں کی حکومت قائم ہوئی تو کشمیر کے گورنر عطا محمد خان نے ان کی وفات کے کوئی چار سو سال بعدان کے نام کے سکے بنوائے۔

سلطان زین العابدین کی وفات کے بعد کشمیر میں بڑی کھلبلی مچی۔ ۱۴۸۷ء میں عراق سے میر نور بخش کا مرید شمس الدین کشمیر آیا۔ اوراس ملک میں نوربخشی عقائد کی اشاعت شروع کی۔ ابتداء میں خلقت نے اس پر بڑا اعتماد کیا۔ اس کے مریدوں کے لئے دیہات وقف ہوئے اور خانقاہیں رہنے کے ملیں۔ یہ لوگ میر نوربخش کو مہدی آخرالزماں سمجھتے ہیں۔ اور باقی اکثر عقیدوں میں شیعوں سے

ملتے جلتے ہیں۔تھوڑے عرصے میں چک قوم کے لوگوں نے جو بعد میں کشمیر کے حکمران ہوئے یہ مذہب اختیار کرلیا۔اور کشمیر میں اس شیعہ سنی مسئلے کا آغاز ہوا۔جس نے بعض اوقات بڑی تلخ صورت اختیار کرلی۔آخر میں اس ملک میں شیعوں کی ایک کثیر تعداد ہوگئی؛لیکن شیعوں نے فقط سنی مسلمانوں میں ہی اپنے خیالات کی تلقین نہیں کی بلکہ ہندوؤں میں بھی بڑے جوش سے اپنے عقائد پھلائے۔میر شمس الدین کی نسبت مشہور ہے کہ انھوں نے ایک ایک دن میں بیس بیس ہزار ہندوؤں کو مسلمان کیا۔ اور بہت سے ہندو وشیعہ مبلغین اور حکام کی بدولت پہلے ہی مسلمان ہوئے۔

۱۵۸۶ء تک کشمیر حکومت دہلی کے اثر سے آزاد رہا۔لیکن جب شیعہ چکون نے سنیوں پر کثرت سے مظالم شروع کئے تو بابا داؤد خاکی کی شیخ یعقوب صیرفی وغیرہ کا ایک وفد اکبر کے پاس فریاد لے کر گیا۔اور اکبر نے اسی سال یہ فتح کر کے اسے مقبوضات مغلیہ میں داخل کیا۔(۱)

(۱) مرجع سابق،ص:۳۷۴-۳۸۲۔

# مبحث ثانی: مغلیہ دور حکومت اور نظام تعلیم

## خاندان تغلق کے زمانے میں علم وادب

خاندان تغلق کا پہلا بادشاہ سلطان غیاث الدین تغلق تھا، اسے پانچ سال سے زیادہ حکومت کرنا نصیب نہ ہوا، اس کی بے وقت وفات کے بعد محمد بن تغلق جانشیں ہوا۔(١)

## عہد محمد بن تغلق

شیخ عبدالحق محدث محمد تغلق کے زمانے میں علماوفضلا کی کمی کا ذکر کرتے ہیں، لیکن پھر بھی اس زمانے کی کئی ہستیاں قابل ذکر ہیں، مثلاً ضیاء الدین برنی، ابن بطورطہ سیاح، ظہیرالدین جوفن تعمیر کا ماہر تھا، شہاب الدین ابوالعباس احمد، جوفن خطابت میں بے نظیر تھا، مشہورترین شاعراور ملک الشعرا بدر چاچ تھا، وہ چاچ یعنی تاشقند کا رہنے والا تھا، سلطان نے اس کی بڑی قدر کی اور فخر الزمان کا خطاب دیا وہ خود کہتا ہے۔

دریں در بدر چاچی راسخن شیریں علامے داں
اگر چہ خسرو عالم کندہ ''فخر الزماں'' بخش

بدر کے سارے قصائد سلطان محمد تغلق کی مدح میں ہیں، اور چونکہ ان میں بعض تاریخی واقعات کی طرف اشارہ ہے اور اس عہد میں تاریخی مواد کی کمی ہے، اس لیے مورخین ان قصائد کو تاریخ کی حیثیت سے بھی استعمال کرتے ہیں اور الیٹ نے اپنے تاریخ میں بعض کا ترجمہ کیا ہے، یہ قصائد اب بھی بعض جگہ درس میں شامل ہیں، لیکن طرز تحریر کی غرابت، معموں کی فراوانی، مشکل الفاظ اور پیچیدہ اور دقیق تشبیہوں کی وجہ سے ان سے محفوظ ہونا ہر ایک کا کام نہیں!

قصائد کے علاوہ بدر چاچ نے ایک مثنوی ''شاہ نامہ'' لکھی، بدایونی کہتا ہے ''وہمیں کہ تاریخ منظوم است غنیمت است''۔

سلطان محمد تغلق خود شاعر تھا، ذیل کے ابیات اس نے حالت نزع میں کہے۔

بسیار دریں جہاں طپیدیم　　بسیار نعیم وناز دیدیم
اسپانِ بلند برنشستیم　　ترکانِ گراں بہا خریدیم
کردیم بسے نشاط وآخر　　چوں قامتِ ماہِ نو خمیدیم

(١) مرجع سابق، ص:۴۲۳۔

سلطان محمد بن تغلق کے زمانے میں مشہور سیاح ابن بطوطہ ہندوستان آیا، بادشاہ نے اس کی بڑی قدر کی اور دہلی کا قاضی مقرر کیا، کچھ عرصہ بعد اسے بادشاہ چین کے پاس اپنا سفیر بنا کر بھیجا، جس سے ابن بطوطہ کو نہ صرف شمالی اور وسطی ہندوستان بلکہ مالا بار، مالدیو، سیلون، معبر، بنگلہ، اراکان، سماٹرا اور چین کے مشہور ساحلی مقامات دیکھنے کا موقع ملا، ان کے دلچسپ حالات اس نے اپنے سفر نامے میں لکھے ہیں، اس سفر نامے کا اردو ترجمہ خان بہادر مولوی محمد حسین نے بڑے سیر حاصل اور فاضلانہ حواشی اور تشریحات کے ساتھ شائع کیا ہے، جن سے ترجمہ کی قدر و قیمت اصل کتاب سے دو چند ہوگئی ہے۔

اس زمانے کے ایک مشہور عالم مولانا معین الدین عمرانی تھے، جنھوں نے کنز، منار، حسامی، تلخیص اور مفتاح پر حواشی لکھے، سلطان محمد بن تغلق نے انھیں شیراز اس غرض سے بھیجا کہ مواقف کے مؤلف قاضی عضد کو ہندوستان لیکر آئیں، جب شیراز کے حاکم نے یہ سنا تو وہ قاضی کی خدمت میں حاضر ہوا اور کہا کہ مجھ سے میری حکومت لے لو، لیکن یہاں سے نہ جاؤں، اس پر قاضی نے ہندوستان آنے کا ارادہ ترک کر دیا، اور مولانا کو ناکام واپس آنا پڑا (اخبار الاخیار)۔(۱)

## ضیاء الدین برنی

سلطان محمد تغلق کا ایک اور ہمعصر اس زمانے کا بہترین مؤرخ ضیاء الدین برنی تھا، جس کی تاریخ فیروز شاہی اس زمانے کے حالات کا بیش قیمت خزانہ ہے، وہ برن میں جسے اب بلند شہر کہتے ہے ۶۸۴ھ کے قریب پیدا ہوا، اس کے والد اور متعلقین دربار سے وابستہ تھے، اسے بھی بڑی اچھی تعلیم دی گئی، اور ذہانت اور ذکاوت تو خداداد تھی، جب اس نے حضرت سلطان المشائخ سے بیعت کی تو ان کی کشش سے خود بھی غیاث پور میں سکونت اختیار کی جب وہ وفات پا گئے اور سلطان محمد تغلق تخت نشیں ہوا تو اپنی حاضر جوابی اور فن ندیمی کی بدولت بادشاہ کے مزاج میں اچھا دخل پالیا اور اس کی کتاب کے مطالعہ سے پتا چلتا ہے کہ بادشاہ نے کئی نازک موقعوں پر اس سے مشورہ، یا کم از کم اپنے خیالات کا اظہار کیا۔

سیر الاولیا میں لکھا ہے:

> ''آپ اپنی لطافت طبع کی وجہ سے فن ندیمی میں اپنی نظر آپ ہی تھے،
> آخر کار اس فن کی بدولت سلطان محمد تغلق کے ندیم خاص مقرر ہوئے
> اور اس دنیائے غدار و مکار و بے وفا کی دولت سے کافی حصہ لیا، جب

(۱) مرجع سابق، ص: ۴۲۳-۴۲۴۔

آپ کی عمر کے ستر سال گزر گئے تو آپ نے شاہی ملازمت ترک کر کے گوشہ نشینی اختیار کی اور بے نظیر کتابوں کی تصنیف و تالیف شروع کیا''۔

جب فیروز بادشاہ ہوا تو برنی نے اپنی کتاب کا نام بادشاہ وقت کی رعایت سے تاریخ فیروز شاہی رکھا، لیکن بادشاہ کسی بناء پر اس سے ناراض ہی رہا، اور کوئی قابل ذکر خدمت اسے تفویض نہ کی، بعد میں بادشاہ نے اس کا معمولی سا وظیفہ مقرر کر دیا، لیکن وہ اس کی ضروریات کے لیے نا کافی تھا، اور اس کی وفات ۷۵۸ھ میں احتیاج کی حالت میں ہوئی، بلکہ سیر الاولیا کے مطابق '' آخری دم آپ کے پاس روپیہ پیسہ کوئی نہ تھا بلکہ آپ نے بدن کے کپڑے تک سب راہ خدا میں دے دیے تھے، چنانچہ آپ کے جنازے پر صرف ایک بوریا اور ایک چادر تھی''۔

تاریخ فیروز شاہی اصل میں طبقات ناصری کا تکملہ ہے اور اس میں سلطان غیاث الدین بلبن کی تخت نشینی جلوس (۶۶۴ھ) سے سلطان فیروز شاہ کے چھٹے سال جلوس (۷۵۸ھ) تک واقعات ہیں، برنی منہاج کی نسبت کہیں زیادہ دلچسپ واقعات کا بیان کرتا ہے، اور اس کا طرز تحریر بھی زیادہ شگفتہ ہے، اس لیے تاریخ فیروز شاہی طبقات ناصری کی نسبت زیادہ مقبول ہے۔

برنی کا فن تاریخ نگاری کے متعلق ایک خاص نقطہ نظر تھا، وہ جس قدر اہمیت بیان واقعات کو دیتا تھا، اس سے زیادہ توجہ ان واقعات سے نتائج اخذ کرنے اور ان کے ذریعہ سے احکام جہانبانی کو نمایا کرنے میں صرف کرتا۔

امور ملکی میں بھی برنی ایک خاص نظریے کا قائل تھا اور جن فرمانرواؤں (مثلاً علاء الدین خلجی) کے واقعات زندگی اس نظریے سے مطابقت نہ کرتے، ان کا صحیح اندازہ لگانا اس کے لیے مشکل ہو جاتا ہے اس کا نظریۂ تاریخ نگاری محدود اور ناصحانہ سہی، لیکن کم از کم اسے اس فن شریف کی ذمہ داریوں کا احساس تھا، اور وہ انھیں نبھانے کی پوری کوشش کرتا، اس کی کتاب میں تاریخ نگاری فقط وقائع نویسی نہیں رہی بلکہ ایک تخلیقی فن کے مرتبے کو پہنچ گئی ہے (اور وہ بھی صحت بیان کو قربان کیے بغیر) اس کے علاوہ تاریخ فیروز شاہی میں کئی غیر معمولی شخصیتوں (مثلاً بلبن، علاء الدین خلجی، محمد بن تغلق) کی جو چلتی پھرتی، زندہ جاوید تصویریں ہیں، ان کا جواب قدیم تاریخوں میں کہاں ملے گا؟(۱)

(۱) مرجع سابق، ص: ۴۲۶-۴۲۷۔

## عہد فیروزی (۱۳۵۱ء-۱۳۸۸ء)

محمد تغلق کی وفات کے بعد امرا و علماء نے غیاث الدین تغلق کے بھتیجے فیروز کو تخت دہلی کے لیے منتخب کیا، اس بادشاہ کا زمانہ ہندوستان کی تاریخ میں امن وامان اور رعیت پروری کے لیے یادگار رہے، سب سے پہلا کام جو اس نے کیا وہ ان قیدیوں کی رہائی تھی جنھیں محمد بن تغلق نے جیل خانوں میں ڈالا تھا، جن لوگوں کو محمد بن تغلق نے قتل کروادیا تھا، ان کے پسماندگان کو خون بہا دیا، اس کے علاوہ پرانے بادشاہوں نے جو دیہات، اراضی یا دوسری جائدادیں ناجائز طور پر ضبط کر کے بادشاہی مقبوضات میں داخل کر لی تھیں' ان کو واپس کیا، فیروز شاہ نے اعلان کیا کہ جو کوئی شرعی عدالت کے سامنے اپنے حقوق ثابت کر سکے گا، اسے اس کی جائیداد واپس مل جائے گی، چنانچہ بہت سے لوگوں نے اپنے حقوق ثابت کر کے جائدادیں واپس لیں۔

فیروز شاہ نے رعایا کی بہبودی کے لیے بہت محنت کی، کئی نہریں کھدوائیں، دوسو سرائیں مسافروں کی سہولت کے لیے بنوائیں، شفاخانے کھولے، جہاں ناداروں کا معالجہ مفت ہوتا تھا، سو کے قریب پل بنوائے، کئی شہر آباد کیے، جن میں جونپور، فتح آباد اور فیروز آباد مشہور ہیں، اس نے سرکاری لگان ادا کرنے میں لوگوں کو سہولتیں دیں اور اس کے زمانے میں رعیت بہت خوشحال تھی، دکن اور بنگال محمد بن تغلق کے زمانے میں خود مختار ہو گئے تھے، فیروز تغلق نے ان علاقوں کو فتح کرنے کی کوئی سرگرم کوشش نہیں کی، اور حکومت دہلی میں جو انتشار شروع ہوا تھا، اسے وہ قطعاً نہ روک سکا، لیکن جو علاقے اس کے قبضے میں تھے، وہیں رعیت کی بہبودی کا بڑا خیال رکھا، مشہور لغات قاموس کے مصنف مولانا مجدالدین فیروز آبادی اس زمانے میں ہندوستان آئے، عہد فیروز شاہی کے تین اور قابل ذکر بزرگ مولانا احمد تھانیسری قاضی شہاب الدین دولت آبادی کے استاذ مولانا خواجگی اور قاضی عبدالمقتدر دہلوی تھے، مشائخ میں سب سے زیادہ مشہور مخدوم نصیرالدین دہلیؒ تھے، سلطان محمد تغلق نے ان کی بڑی بے ادبی کی تھی، لیکن فیروز شاہ نے ان کی قدر و منزلت کی، بلکہ جب سلطان محمد بن تغلق کی وفات کے بعد فیروز تغلق عنان حکومت سنبھالنے سے گریز کرتا تھا اور حج اور زیارتوں کے لیے جانے کا خواہاں تھا تو آپ نے ہی دوسرے علماء و مشائخ کے ساتھ جا کر اسے بادشاہت پر آمادہ کیا، اور بادشاہ ہو جانے کے بعد بھی فیروز تغلق نے کئی باران سے مشورہ کیا، شیخ صدرالدین ملتانی اس دور کے دوسرے بڑے شیخ تھے، انھیں بادشاہ نے شیخ الاسلام کا خطاب دیا تھا۔

سلطان فیروز شاہ تغلق کے عہد حکومت میں علم وادب کو بڑا فروغ ہوا، افسوس ہے کہ اس کی وفات کے بعد حکومت کو زوال آ گیا، اور اس بدامنی کی وجہ سے جو حملہ تیمور کے دوران میں رونما ہوئی بہت سے اہل علم دہلی سے منتشر ہو گئے، اور اس زمانے کے علمی وادبی حالات کہیں مرتب نہ ہوئے، لیکن معاصرانہ تذکروں اور اخبار الاخیار اور بدایونی میں جو منتشر اشارات ملتے ہیں، ان سے خیال ہوتا ہے کہ علم وفضل میں یہ زمانہ عہد علائی سے کم نہ تھا۔

معلوم ہوتا ہے کہ شعر وشاعری کی طرف اہل دولت کی خاص توجہ نہ تھی، لیکن پھر بھی اس زمانے میں کئی قابل ذکر شاعر تھے، ایک مسعود بک تھے، جن کو اقارب فیروز شاہ سے بتایا جاتا ہے، اور جن کا دیوان حیدرآباد دکن میں چھپ چکا ہے، ان کا اصل نام شیر خاں تھا، مسعو بک غالباً خطاب تھا، ایک مدت تک اہل ثروت کی زندگی بسر کی، پھر درویشی کی طلب پیدا ہوئی، اور شیخ رکن الدین بن شیخ شہاب الدین کے مرید ہوئے انہوں نے اشعار کے علاوہ تصوف میں کئی کتابیں لکھیں، مثلاً تمہیدات، مراۃ العارفین، دوسرا حمید قلندر تھا جس نے حضرت چراغ دہلیؒ کے ملفوظات (خیر المجالس) مرتب کیے، تیسرا قابل ذکر شاعر ظہیر دہلوی تھا جو صاحب دیوان تھا اور جس کے بعض قصائد کا انتخاب بدایونی نے درج کتاب کیا ہے، امیر خسرو کے صاحبزادے امیر احمد بھی ایک خوش مذاق شاعر مانے جاتے تھے انہیں ایام میں ایک طبیب شہابی نے ایک مثنوی طب شہابی کے نام سے لکھی، لیکن اس زمانے کا بہترین شاعر مطہر تھا، وہ کڑہ (جوالہ آباد سے ۴۰ میل شمال مغرب کو قدیم زمانے میں صوبے کا دار الحکومت تھا) کا رہنے والا تھا اور فیروز شاہ اور اس کے امرائے عہد کا مداح تھا اس کے ممدوحوں میں ایک امیر ملک الشرق ملک عین الملک تھا، جس کی انشائیں ماہر ومشہور ہیں، مطہر خود ایک عالم تھا، اور اس کا نصاب، نصیب اخوان جو ۷۷۶ھ میں تالیف ہوا، ہندوستان میں بہت مقبول رہا ہے۔

بدایونی لکھتا ہے کہ مطہر کا دیوان پندرہ ہزار اشعار پر مشتمل تھا، لیکن یہ دیوان شیخ عبدالحق محدث کے زمانے میں ہے ''کمیاب بلکہ نایاب'' ہو گیا تھا، خوش قسمتی سے ڈاکٹر وحید مرزا کو اس کا ایک نامکمل نسخہ حاصل ہوا اور ڈاکٹر صاحب اور مولوی محمد شفیع پرنسپل اورینٹل کالج لاہور نے کالج میگزین میں بیش قیمت مضامین سے اور شاعر کو ایک نئی زندگی دے دی۔ (۱)

## فقہ کا فروغ

شعر وشاعری کے علاوہ فقہ نے اس زمانے میں بڑا فروغ پایا، علاء الدین خلجی کو مذہبی علوم سے

(۱) مرجع سابق، ص: ۴۲۹-۴۳۲۔

دلچسپی نہ تھی، اوراس کے زمانے میں اہل شرع کوکوئی قدرومنزلت حاصل نہ ہوئی، لیکن جب سلطان غیاث الدین تغلق تخت نشیں ہواتو شرع اوراہل شرع کو نیاوقار حاصل ہوا۔

اس کے بعد فقہی اور ترویج شرع پر زیادہ توجہ ہوتی گئی، اور عہد فیروزی میں کئی قابل ذکر فقہی تصانیف کے نام ملتے ہیں، ہندوستان فقہ کی قدیم کتابوں میں فقہ فیروز شاہی بہت مشہور ہے، اس کے علاوہ فیروز شاہ کے ایک امیر خان اعظم تا تارخاں نے جس کی وفات ۱۳۵۱ھ کے چندسال بعد ہوئی، علوم دینیہ میں دومبسوط کتابیں مدون کرائیں، اس میں سے ایک تفسیر ہے ''دوسری فقہ سے تعلق رکھتی ہے، اس میں فقہ کے ہزار ہا مسائل فقہا کے اختلافات اور ہر مسئلہ کی نسبت ان کے فتاوے جمع ہیں...کتب خانہ آصفیہ میں اس کا ایک نسخہ جونویں صدی کا مکتوبہ ہے، نو جلدوں میں محفوظ ہے''۔ یہ کتاب الفتاویٰ تا تارخانیہ کے نام سے مشہور ہے، اوراس کے مدون کا نام مولانا عالم بن علاء الدین حنفی تھا، اس زمانے میں لوگ فقہ سے اس قدر مانوس ہو گئے کہ حضرت چراغ دہلیؒ کے ایک مرید مولانا رکن الدین سے فقہی مضامین کے متعلق ایک طویل مثنوی طرفۃ الفقہا کے نام سے لکھی، اس میں تیس ہزار سے زیادہ اشعار ہیں۔(۱)

## دوسری علمی سرگرمیاں

فیروز شاہ کے زمانے کا ایک اور قابل ذکر واقعہ سنسکرت کی کئی کتابوں کا فارسی ترجمہ ہے۔

بدایونی کا ہندو مذہب اور ہندوعلوم کی نسبت جونقطہ نظر تھا، اس کے ہوتے ہوئے اسے ہندوعلوم کی کوئی کتاب کیسے پسند آسکتی تھی لیکن دلائل فیروزی کی نسبت فرشتہ لکھتا ہے ''والحق آں کتاب کیسے پسند آسکتی تھی، لیکن دلائل فیروزی کی ن سبت فرشتہ لکھتا ہے ''والحق آں کتاب است متضمن اقسام علمی وعملی''، بدایونی نے فن موسیقی کی جس کتاب کا ذکر کیا ہے، وہ غالباً بارہ سنگتا ہے، جو فیروز شاہ کے حکم سے عبدالعزیز شمس تھانیسری مؤلف تاریخ فیروز شاہی نے سنسکرت سے فارسی میں ترجمہ کی۔

ان کے علاوہ علامہ شیرانی لکھتے ہیں:

> ''فیروز شاہ کے دور میں یہ امر آب زر سے لکھنے کے لائق ہے کہ ہندوی زبان میں مثنوی بھی لکھی گئی ہے، مولانا داؤد نے کتاب چند ابن جولورک اور چندا کا عشقیہ افسانہ ہے، جو ناشہ خان جہاں خلف وزیر خان جہاں کے نام پر لکھی ہے''۔

(۱) مرجع سابق، ص:۴۳۲-۴۳۳۔

اس مثنوی کو بدایونی کے زمانے تک بڑی مقبولیت حاصل تھی، وہ منتخب التواریخ میں لکھتا ہے:

''واز نہایت شہرت دریں دیار احتیاج بہ تصرف ندارد، ومخدوم تقی الدین واعظ ربانی در دہلی بعضے ابیات تقریبی اورا بر سر منبر میخواند، ومر دم راازاستماع آں حالات غریبیہ روے می داد''۔

اس زمانے کی ایک اور دلچسپ کتاب فتوحات فیروز شاہی ہے، جس میں خود بادشاہ نے اپنے کارنامے گنائے ہیں، یہ کتاب تاریخی نقطۂ نظر سے بہت اہم ہے اور اس سے نہ صرف ان کوششوں کا پتہ چلتا ہے، جو بادشاہ نے پاک وہند میں اسلام اور اسلامی علوم بالخصوصی فقہ کی تنظیم وترتیج کے لیے کیں، بلکہ یہ بھی معلوم ہوتا ہے کہ بعض مذہبی ومعاشرتی مسائل کا آغاز جن کا حل آج مسلمان تلاش کر رہے ہیں، فیروز شاہ کے زمانے میں ہو چکا تھا، مثلاً جہاں تک مذہبی فرقوں کا تعلق ہے اسمعیلی شیعہ تو اس سرزمین میں بہت پرانے ہیں، اسی طرح ایک شخص رکن الدین نے سید محمد جونپوری یا مرزا غلام احمد قادیانی کی طرح مہدی ہونے کا دعوی کیا تھا، ایک صاحب احمد بہاری خدائی کے دعوی دار تھے، اور ایک صوفی نے ''انا الحق'' بھی کہنا شروع کیا، ان کے علاوہ مقابر اور مزارات پر مستورات کے جمع ہونے کی مضر اور خلاف شرع رسم اس زمانے میں شروع ہوگئی تھی، چنانچہ فیروز شاہ لکھتا ہے کہ مجھے یہ رسم جبراً بند کرنی پڑی۔(۱)

(۱) مرجع سابق، ص:۴۳۳-۴۳۵۔

# فصل ثانی

# مسلمانان ہند کی تعلیمی پسماندگی-اسباب اور حل

## یہ فصل پانچ مباحث پر مشتمل ہے

مبحث اول: ـــ بیسویں صدی عیسوی میں نصاب تعلیم قوم کی فکری ارتقاء اور ذہنی صلاحیت کا آئینہ دار

مبحث ثانی: ـــــــــــــــــــ مدارس اسلامیہ کا نصاب تعلیم اور عصر حاضر کے تقاضے

مبحث ثالث: ـــــــــــــــــــ ہندوستان میں مسلم بچوں کا تعلیمی مسئلہ

مبحث رابع: ـــــــــــــــــــ نظام تعلیم میں نظر ثانی کی ضرورت

مبحث خامس: ـــــــــــــــــــ تعلیمی پسماندگی کے وجوہات اور حل

# مبحث اول: بیسویں صدی عیسوی میں نصاب تعلیم قوم کی فکری ارتقاء اور ذہنی صلاحیت کا آئینہ دار

## نصاب تعلیم کا مسئلہ

نصاب تعلیم کوئی ایسا مسئلہ نہیں ہے جس پر رواداری کے ساتھ کوئی رائے قائم کر لی جائے، یا کسی عجلت یا جزباتیت کے ساتھ فیصلہ صادر کر دیا جائے، یہ بڑی ذمہ داری کا کام ہے، نہ اس کو معصوم قرار دینا صحیح ہے، نہ اس کو کاملا ناقص اور قابل ترک ثابت کرنا آسان ہے، حقیقت میں نصاب تعلیم کسی قوم کی فکری ارتقاء اس کے علمی تجربوں، اس کے طریق فکر اور اس کی ذہنی صلاحیت کی ہانڈی کا سر جوش ہوا کرتا ہے، نصاب تعلیم کسی قوم کے مطالعہ، اس کی فکری سطح اور اس کی ذہنی صلاحیت کا نقطہ عروج (Climax) ہوتا ہے، اس لئے کسی نصاب تعلیم پر اس قوم کے علمی تجربوں، اس ملت کی عملی نمائندگی کرنے والے گروہ کی نفسیات اور اس ملک کے ماحول سے الگ کر کے غور نہیں کیا جا سکتا، نصاب تعلیم اس ماحول کا ایک علمی اظہار ہوتا ہے، نصاب تعلیم کا بھی ایک ضمیر ہوتا ہے، اور اس کی ایک روح ہوتی ہے، جو اس کے پورے جسم میں سرایت کئے ہوئے ہوتی ہے، نصاب تعلیم کچھ بے جوڑ چیزوں کے جمع کر دینے اور پڑھائی جانے والے چند کتابوں کے بے جان مجموعہ کا نام نہیں، نصاب تعلیم کسی ملت یا کسی علمی گروہ کی اپنی ضروریات کے احساس، اپنے زمانے کے تقاضوں کے سمجھنے اور پچھلے تجربوں سے فائدہ اٹھانے کا ماحصل ہوتا ہے، اس لئے بڑی زیادتی ہوگی کہ کتابوں کی فہرست سامنے رکھ کر ہم رائے قائم کرتے چلے جائیں کہ یہ کتاب اچھی ہے، یہ کتاب اچھی نہیں، یہ کتاب کامیاب، یہ کتاب ناکام، اس فن کا یہ حصہ زیادہ ہے اور اس فن کا یہ حصہ کم، یہ نصاب تعلیم کے ساتھ ہی نہیں، علمی حقائق کے ساتھ بھی ناانصافی ہوگی۔ (۱)

## قدیم نظام تعلیم پر ایرانی اثرات

یہ نصاب تعلیم جو ہندوستان میں صدیوں سے رائج تھا، اور جس ایک ترمیم شدہ اور ترقی یافتہ شکل

(۱) نظام تعلیم مغربی رجحانات اور اس میں تبدیلی کی ضرورت، ص:۸۱-۸۲، مصنف: مولانا سید ابوالحسن علی ندوی، مطبوعہ: سید احمد شہید اکیڈمی دار عرفات، تکیہ کلاں، رائے بریلی۔

درس نظامی کی شکل میں ہے جو استاذ العلماء ملا نظام الدین کا مرتب کیا ہوا ہے، یہ نصاب درحقیقت ایران کا ساختہ پرداختہ ہے، یہ ایران کے ذہن کا انعکاس ہے، یہ نصاب ایران کا عطیہ ہے جو ہندوستان کو ملا، اس لئے کہ جس عہد میں یہ نصاب متعارف ہوا، وہ عہد حکمرانی اور سیاسی طاقت کے لحاظ سے تو ترکی النسل لوگوں کا عہد ہے لیکن تہذیبی اور فکری اعتبار سے وہ ایرانیوں کا عہد ہے، ہندوستان کی تاریخ کی یہ تقسیم ہے کہ اس کی سیاسی تاریخ ترکوں اور مغلوں کے زیرسایہ پروان چڑھی اور علمی وفکری تاریخ ایرانیوں کے زیرسایہ پروان چھڑی، اور اس پر حقیقت میں ایرانیوں کا اقتدار قائم رہا ہے، اس ملک میں سیاسی حیثیت سے مغل یا افغانی النسل خاندان حکمرانی کرتے تھے، ان سے پہلے ترک حکمرانی کرتے تھے، لیکن فکری اور ذہنی حیثیت سے یہاں ایران حکمرانی کرتے تھے اور ایران حقیقت میں مشرق کا یونان ہے، ایران ویونان میں مماثلت کی اتنی باتیں ہیں کہ اگر فلسفۂ تاریخ کا کوئی طالبہ علم یہ ثابت کرنا چاہے کہ یونان کا مشرق میں بُروز ایران کی شکل میں ہوا، یا ایران کا مغرب میں بُروز یونان کی شکل میں ہوا، تو شاید غلطی نہیں ہوگی۔

ہمارے اس قدیم نصاب کا قوام (اور قوام اصل چیز ہوتی ہے) ایران میں تیار ہوا ہے اور ایران کی کچھ خصوصیات ہے جس میں ذہانت، لطافت ذوق، ادبی حاسہ، اور شاعری کا فطری ملکہ اس کی قومی ونسلی خصوصیت ہے ان سب کے ساتھ ایک چیز اور ہے وہ ہے جس کو ہمارے یہاں اردو میں ''رائی کا پربت بنانا'' کہتے ہیں، اور مولانا سید مناظر احسن گیلانی نے ''الفرقان'' کے ''شاہ ولی اللہ نمبر'' میں اس کو ''بات کا بتنگڑ بنانے'' کے بلیغ لفظوں میں ادا کیا ہے، یہ ایران کی صدیوں کی نسلی خصوصیت ووراثت ہے، کہ وہ ''رائی کا پربت'' اور ''بات کا بتنگڑ'' بنا دیتا ہے یہاں پر عرب کی فطرت اور عجم کی فطرت (اور آپ کو یہ معلوم ہے کہ عجم کا لفظ ہمارے قدیم لٹریچر میں جب بولا جاتا ہے تو اس مراد ایران ہی ہوا کرتا ہے) ایک دوسرے سے جدا ہو جاتی ہے عرب کی فطرت میں سادگی ایجاز، واقعیت پسندی اور علمیت ہے، اس بنا پر یہ کہنا صحیح ہوگا کہ اسلام کے لیے عرب کی سرزمین اور عرب قوم کے انتخاب کرنے میں یہ حکمت بھی تھی۔

ایجاز لفظی ہی نہیں ہوتا، ایجاز لسان ہی نہیں ہوتا، ذہنی ایجاز بھی ہوتا ہے، اور ذہنی ایجاز کو لسانی ایجاز پر ترجیح وفوقیت حاصل ہے، بعض قوموں اور افراد کا ذہن ایجاز پسند ہوتا ہے اور بعض کا طوالت پسند ہوتا ہے ذرا سی چیز کو جب تک پھیلا کر ان کے سامنے نہ لایا جائے ان کا ذہن اس کا ادراک کرنے سے قاصر ہوتا ہے، اس دین کو چونکہ قیامت تک رکھنا اور مختلف ادوار کے لیے اس کو آخری پیغام بننا تھا، اللہ تعالیٰ نے عربوں کا انتخاب کیا کہ جو بات کے (اس کے حدود اور دائرے میں رہتے

ہوئے اوراس کی درجۂ حرارت وبرودت کے مطابق) سمجھنے کے عادی تھے، ذہن اس کواخذ کرنے کی صلاحیت رکھتا تھا پھراس کو بے کم وکاست پہنچانے کی بھی صلاحیت رکھتا تھا، اس لئے آپ دیکھتے ہیں کہ قرآن مجید کی حفاظت کے لیے بھی اور حدیث کی اشاعت کے لیے بھی اللہ تعالیٰ نے عربوں ہی کا انتخاب کیا، اور میرا مطالعہ یہ بتاتا ہے کہ جہاں جہاں اسلام عربوں کے ذریعہ سے گیا ہے وہاں اپنی حقیق شکل میں گیا ہے، بلاتحریف، بلاغلوومبالغہ کے گیا ہے۔(۱)

## حدیث کے ساتھ بے اعتنائی کے اسباب

اس کے ساتھ ایک خاص بات یہ ہے کہ ان ملکوں میں جہاں عرب اسلام کو لے کر گئے ہیں وہاں حدیث کی اشاعت ہوئی ہے اور جہاں غیر عرب عناصر کے ذریعہ سے اسلام گیا ہے وہاں حدیث بہت بعد میں آئی ہے اور آپ سراغ لگائیں گے تو کسی عرب ملک سے اس کا ربط ملے گا عرب فطری طور پر غلوو مبالغہ سے مناسبت نہیں رکھتے تھے، ابن رشیق کی روانی کی کتاب ''العمدۃ'' میں آتا ہے کہ کسی نے حضرت سعید بن المسیبؒ سے کہا کہ "إن أناسا يكرهون إنشاد الشعر في المسجد" انہوں نے کہا کہ "لقد نسكوا نسكا عجميا"، بعض لوگ مسجد میں شعر پڑھنے کو مکروہ سمجھتے ہیں تو انہوں نے کہا کہ یہ عجمی زہد ہے، عربی زہد نہیں ہے۔

اس نسک عجمی کا تعلق عبادات ہی سے نہیں نسک عجمی کا تعلق علوم سے بھی ہے، حقائق سے بھی، ان کی ترجمانی سے بھی، ان کے مقدار کے تعین سے بھی ہے، کتنی چیز ہو اور کس مقدار میں اس چیز کو لینا چاہئے اور اشیاء کا کیا تناسب ہو؟ اس میں عربی دماغ صحیح تناسب کی طرف چلتا ہے، عجمی دماغ عدم تناسب کے طرف چلتا ہے۔(۲)

## نصاب تعلیم میں تبدیلی علمی نقطۂ نظر اور معروضی طریقہ پر ہو

نصاب تعلیم میں سنجیدگی کے ساتھ، حقیقت پسندی کے ساتھ، اور پورے انصاف وتوازن کے ساتھ غور کریں کہ جو چیز نصاب تعلیم میں اب قابل تبدیل ہوگئی ہیں، ان کو تبدیل کریں لیکن وہ تبدیلی جو ہو، وہ بے سوچے سمجھے نہ ہو، وہ کسی جذبے کے تحت یا کسی ردعمل کے نتیجہ میں نہ ہو، بالکل علمی نقطۂ نظر سے اور معروضی طریقہ پر ہو۔(۳)

(۱) مرجع سابق،ص:۸۲-۸۴۔
(۲) مرجع سابق،ص:۸۴۔
(۳) مرجع سابق،ص:۸۹-۹۰۔

# مبحث ثانی

## مدارس اسلامیہ کا نصاب تعلیم اور عصر حاضر کے تقاضے

ہندو پاک اور بنگلا دیش کے اکثر مدارس میں مروج نصاب تعلیم ''درس نظامی'' کے نام سے معروف ومشہور ہے۔ اس کو بارہویں صدی کے مشہور عالم اور مقدس بزرگ مولانا نظام الدین سہالویؒ نے اپنی فکر اور دوراندیشی سے مرتب کیا تھا۔ مولانا کا مرتب کردہ نصاب اتنا کامل اور مکمل تھا کہ اس کی تکمیل کرنے والے فضلاء جس طرح علوم دینیہ کے ماہر ہوتے تھے اسی طرح دفتری ضروریات اور ملک کی خدمات کے انجام دینے میں بھی ماہر سمجھے جاتے تھے۔ اس لئے علوم دینیہ اور علوم عصریہ کی کوئی تفریق نہ اس ملک میں تھی اور نہ دوسرے ممالک میں۔ اس کی وجہ یہ تھی کہ وہ نصاب دینی تقاضوں کے ساتھ ساتھ دنیوی تقاضوں کی تکمیل کے لئے بھی کافی تھا۔ اس لئے کہ اس کی ترتیب نے مولانا نظام الدینؒ دینی واقفیت بخشنے والی کتابوں کی شمولیت کے ساتھ ساتھ وقت اور حالات پر بھی نظر رکھ کر حالات وزمانہ کے تقاضے کے مطابق مروج فنون وزبان کی کتابوں کو بھی اس میں شامل کیا تھا۔ مولانا نظام الدینؒ بارہویں صدی یعنی سلطان اورنگ زیب عالم گیر کے زمانے کے ہیں اس زمانے میں فارسی ملکی اور سرکاری زبان تھی، اور منطق و فلسفہ کو یہ اہمیت حاصل تھی کہ یہ فنون معیار فضیلت تھے، اسی طرح علم ریاضی (Mathematic) کی بھی بڑی اہمیت تھی چنانچہ مولانا اپنی ترتیب میں حالات کے تقاضے کے مطابق قرآن، حدیث، فقہ اور ان کے متعلقات کے ساتھ ساتھ اس زمانے کے عصری علوم کو اور حالات سے ہم آہنگ نصاب مرتب کیا یہی وجہ تھی کہ یہ نصاب اس وقت بہت ہی مقبول ہوا اور اس وقت کے تقریبا تمام مدارس میں رائج ہو گیا۔ فارسی اور منطق وفلسفہ کی شمولیت اس وجہ سے قطعا نہیں تھی کہ یہ دینی علوم تھے یا یہ کہ دینی علوم کا ایسا ذخیرہ ان میں موجود تھا کہ ان کے بغیر تعلیم شریعت نامکمل رہتی، بلکہ ان کی شمولیت کا محرک صرف اور صرف ملک کے وقتی حالات تھے، جیسا کہ اس کی تائید مفتی محمد شفیع صاحبؒ کی تحریر سے ہوتی ہے:

> ''درس نظامی کے ابتدائی زمانے میں جو فارسی زبان اور دیگر علوم جیسے منطق، فلسفہ، ریاضی وغیرہ کو اعلیٰ پیمانے پر رکھا گیا تھا، یہ تو ظاہر ہے کہ یہ فنون ہمارے دینی علوم نہ تھے، یہ قرآن وسنت اور علوم دینیہ کا سمجھنا فی

نفسہ ان پر موقوف تھا، سکندر لودھی کے زمانے سے پہلے ان میں سے بعض چیزوں کا رواج ہی نہ تھا اور ریاضی وغیرہ جو رائج تھے وہ بھی اس لئے نہیں کہ قرآن وسنت یا دین کا سمجھنا ان پر موقوف تھا بلکہ صرف اس لئے کہ ایک عالم دین، ملکی، سیاسی اور دفتری معلومات میں بھی قابل و ماہر تعلیم یافتہ انسان سمجھا جائے۔ فارسی زبان ظاہر ہے کہ قرآن وسنت کی زبان نہ تھی مگر سلطنت کی دفتری زبان بن گئی تھی اس لئے تمام علمائے عصر اس میں بھی وہ مہارت پیدا کرتے تھے کہ اس میدان میں بھی وہ کسی سے پیچھے نظر نہ آئیں اور اسی وجہ اس درس کا فاضل حکومت میں بھی ہر عہدہ ومنصب کے قابل سمجھا جاتا تھا''۔

اسی طرح رئیس القلم مولانا مناظر احسن گیلانی ''درس نظامیہ'' کے بارے میں لکھتے ہیں:

''عام طور پر درس نظامیہ کے نام سے جسے شہرت حاصل ہوگئی ہے اس کے متعلق لوگوں کا یہ خیال صحیح نہیں ہے کہ وہ مسلمانوں کے صرف دینی کا نظام تھا در حقیقت اس نصاب میں اس زمانے کی دفتری زبان فارسی کی نظم ونثر و انشاء وغیرہ کی بیسیوں کتابوں کے ساتھ ساتھ حساب، خطاطی وغیرہ کی مشق کرانے کے بعد اعلیٰ تعلیم عربی زبان کی کتابوں کے ذریعہ دی جاتی تھی۔ گویا درس نظامی درحقیقت علوم دینیہ اور علوم عصریہ کا ایک حسین چشمہ تھا جس سے دین علوم کی نہریں اور عصری علوم کی نہریں دونوں بہتی تھیں اس دینی ضرورتوں کی بھی تکمیل ہوتی تھی اور دنیاوی زندگی میں بھی راہ چلنے کی روشنی اس سے ملتی تھی اس کی تکمیل کرنے والے دین کے ماہر ہونے کے ساتھ ساتھ دنیاوی علوم میں بھی ''ید طولیٰ'' رکھتے تھے، اور اگر سنجیدگی اور ہر قسم کی تنگ نظری سے الگ ہوکر غور کیا جائے تو مولانا مرحوم کا یہ نظریہ اور نصاب کی ترتیب میں ان کا مقرر کردہ اصول (جس کی روشنی میں انہوں نے اپنا نصاب مرتب کیا) بالکل صحیح اور لائق تحسین تھا۔ اس لئے کہ انسان سے ایک طرف شریعت کے مطالبات اگر وابستہ ہیں تو

دوسری جانب اس دنیا میں اس کی زندگی کی وجہ اس کے ساتھ دنیاوی معاملات اور دیناوی ضرورتیں بھی وابستہ ہیں اور شریعت اسلامیہ کا تقاضہ صرف یہ نہیں ہے کہ انسان دنیا سے مکمل منہ موڑ کر صرف اپنی زندگی کو عبادت خانوں کے اندر محصور کر لے اور اس کے دائرے میں ہی رہتے ہوئے اپنی زندگی کے لمحات گزارے، ہاں! یہ ایک حقیقت ہے کہ دین کو ترجیح اور درجہ اول دیتے ہوئے اپنی دنیا کو بھی پابند دین بنانے کا اسے ضرور پابند بنا گیا ہے اور یہ جب ہی ہوسکتا ہے جب کہ دین سے واقفیت ہو، اس لئے دین کی تعلیم اولین فریضہ ہے، اور اس کے بغیر انسانی زندگی کا مرضئ رب العالمین کے مطابق ہونا ناممکن ہے۔ اور یہی مطلب ہے ہمارے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے اس مبارک ارشاد کا ''**طلب العلم فريضة على كل مسلم**'' لیکن ثانوی درجہ میں دنیا کے علوم کے حصول کی ضرورت بھی مسلم ہے اسی لئے شریعت نے اس سے کسی بھی نص شرعی میں منع نہیں کیا ہے، بلکہ تاریخ اور صحابہ کے حالات وواقعات سے تو علوم دنیویہ کے حصول کی تائید ہی ہوتی ہے''۔

صحابہ کرام جو کہ خدا کی مرضی کے خلاف ایک لمحہ گزارنا پسند نہیں کرتے تھے اور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے پاک ارشادات کے ایسے دیوانے تھے کہ ایک ایک لفظ کو اپنے حافظہ میں جمع کرتے تھے اور دین کی جانکاری کے لئے ہمہ تن کوشاں رہتے تھے، انہوں نے بھی دنیاوی معاملات کو حل کرنے کے لئے دنیاوی علوم حاصل کیا اور بعض صحابہ کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اس کی تعلیم بھی دی ہے چنانچہ دفاعی قوت کے استحکام کے پیش نظر بعض صحابہ کرام آلات حرب کی کاریگری سیکھنے میں مشغول ہونے کی وجہ جہاد میں شرکت نہ کرسکے۔

حافظ ابن کثیر دمشقیؒ (م:۷۷۴) نے ''البدایہ والنہایہ'' میں دوصحابی: عروہ ابن مسعود اور غیلان ابن سلمہ کے بارے میں لکھا ہے کہ یہ دونوں حضرات آلات جنگ کی صنعت سیکھ رہے تھے اس لئے غزوۂ حنین اور محاصرۂ طائف میں شریک نہ ہوسکے، ''**ولم يشهد حنينا ولا حصار الطائف عروة بن مسعود ولاغيلان بن سلمة كان بجرش يتعلمان صنعة الدبابات والمجانيق والضبور**''۔

غزوۂ حنین اور محاصرہ طائف میں عروہ ابن مسعود اور غیلان بن سلمہ شریک نہیں ہوئے اس لئے کہ وہ دونوں مقام ''جرش'' میں دبابوں، مجانیق، قلعہ شکن توپ اور ضبور (جو ٹینک کی جگہ استعمال ہوتے تھے) کی صنعت سیکھ رہے تھے اسی طرح نبی پاک صلی اللہ علیہ وسلم نے عربی سے ناواقف لوگوں سے ''مراسلاتی تعلق قائم کرنے اور ان کو دین کی دعوت دینے کے لئے حضرت زید بن ثابتؓ کو ''زبان یہود'' سیکھنے کا حکم دیا، چنانچہ انہوں نے آپ کے حکم کی تکمیل کرتے ہوئے اس کو سیکھنا شروع کیا اور صرف پندرہ دن میں اس زبان سے مکمل واقف ہو گئے۔

حضور اکرم کا حضرت زید بن ثابتؓ کو ''زبان یہود'' کے سیکھنے کا حکم دینا، مفادات اسلامی کی خاطر دوسری زبانوں کو سیکھنے یا دوسروں کے فنون سے واقفیت حاصل کرنے کے بارے میں شرعی فیصلہ کے لئے ایک بہترین دستاویز ہے اور اس پر غور کر کے قانون اسلام میں اس کی حیثیت و اہمیت معلوم کی جا سکتی ہے۔

خلاصہ یہ ہے کہ صحابہ کرام نے علم و تعلیم کا اصل محور تو کتاب وسنت کو ہی قرار دیا البتہ سیاسی، سماجی اور معاشرتی ضرورتوں کی تکمیل کے لئے عام دنیا کے لوگوں کی طرح وہ بھی دنیوی علوم کو سیکھتے رہے تاکہ اس کے ذریعہ مفاد اسلامی کا حصول بھی اور اپنی زندگی کی ضرورتوں کی تکمیل میں دوسروں کی محتاجگی کی پریشانی وذلت درپیش نہ ہو تعلیم و تعلم کے سلسلہ میں صحابہ کرام اسی طریقے کو اسوہ بناتے ہوئے مولانا نظام الدین صاحبؒ ''درس نظامیہ'' کو مرتب کیا کے دین اور دنیا دونوں کی تعلیم اور دونوں سے واقفیت بخشنے والی کتابوں کو اس میں شامل کیا اور اس زمانے میں جن علوم وفنون کی زیادہ اہمیت تھی اور جن کا سکہ رائج تھا ان کتابوں کو اس نصاب میں اہمیت دیتے ہوئے کثیر تعداد میں شریک کیا چنانچہ منطق وفلسفہ اور فارسی کی کتابوں کی اس نصاب میں کثرت اسی بنیاد پر تھی، اب حالات ماضی سے بالکل بدل چکے ہیں منطق وفلسفہ کے اکثر نظریات کی دنیا میں مانگ باقی نہیں رہی ہے اور جدید سائنس نے ان کی جگہ لے لی ہے، اور ہیولیٰ، صورت جسمیہ کی تحقیق وتفتیش کے بجائے خلاؤں میں پرواز کرنے اور دنیا سے ہٹ کر ایک دنیا بسانے کی تحقیق وجستجو جاری ہے، فارسی زبان کی وسعت اتنی محدود ہو گئی ہے کہ وہ صرف ایک مخصوص علاقہ کی زبان کی حیثیت سے متعارف ہے اور اس کی جگہ عربی اور انگلش نے لے لی ہے، ہر طرف انگلش اور اس کی اصطلاحات کی گرم بازاری ہے پوری دنیا کو اس نے اپنے دامن میں جمع کر لیا ہے اور اپنی اہمیت کا لوہا ایسا منوایا ہے کی پوری دنیا میں عملی طور پر اسے اول درجہ کی زبان کی حیثیت حاصل ہے، لیکن ان حالات میں مدارس اسلامیہ کا نصاب عصر

حاضر کی دنیوی ضرورتوں کی تکمیل کے اسباب سے بالکل خالی ہے دینی ضرورتوں تو اس سے بلاشبہ مکمل ہورہی ہیں اور دینی اعتبار ان کا نصاب بہت ہی مفید ہے لیکن دنیوی ضرورتوں کی تکمیل کے لئے ان کے پاس منسوخ شدہ سکوں کے علاوہ کچھ اور نہیں۔

حالات اور طلبہ کی ذہنی حیثیت کو پیش نظر رکھتے ہوئے اس نصاب میں جزئی تبدیلی تو ہوئی لیکن صحیح بات یہ ہے کہ اس تبدیلی میں مولانا نظام الدینؒ کے اصول کو بالکل ہی سامنے نہیں رکھا گیا چنانچہ جزئی تبدیلی میں پہلے سے زیر درس بعض کتابوں کی تخفیف تو کی گئی لیکن عصر حاضر کے تقاضے کے مطابق کسی نئی کتاب یا کسی نئے فن کا اضافہ نہیں کیا گیا اور آج تک منطق وفلسفہ کی علمی موشگافیاں اور قیل وقال جاری ہیں جس کا فائدہ کچھ نظر نہیں آتا، نتیجتاً مدارس کے فضلاء کے پاس دینی ذخیرہ تو بہت کچھ ہوتا لیکن دنیاوی ضرورتوں اور تقاضوں کا ان کے پاس کوئی حل نہیں ہوتا۔

یہ ایک بڑا المیہ ہے کہ انگیریزی زبان سے واقفیت تو دور کی بات ہے کہ وہ داخلی نصاب ہی نہیں، عربی زبان جو کہ ذریعہ تعلیم ہے اور ساری کتابیں اسی زبان میں پڑھائی جاتی ہیں، نحو وصرف اور ادب کی معتدد کتابوں کی تکمیل کی جاتی ہے لیکن مدارس کے فضلاء میں ۷۵/ فیصد طلباء کی عربی زبان سے واقفیت کا یہ حال ہوتا ہے کہ نہ تو وہ کسی عربی سے گفت وشنید کرسکتے اور نہ اپنا مافی ضمیر عربی میں ادا کرسکتے اور نہ ہی اس مبارک زبان میں شائع ہونے والے اخبارات ومجلّات کو پڑھ سکتے ہیں یہ ایک ایسی حقیقت ہے جس کا انکار نہیں کیا جاسکتا، آخر کیا وجہ ہے کہ انگریزی کے طلبہ تو بخوبی انگریزی سے واقفیت حاصل کرلیتے ہیں اور مادری زبان کی طرح اس پر قابل ہوجاتے ہیں لیکن عربی بولنے والے طلبہ عربی زبان سے واقف نہیں ہوتے؟

اس انحطاط کی وجہ صرف یہ کہ عربی ادب کی کتابوں کو اس انداز سے نہیں پڑھا اور پڑھایا جاتا کے اس سے زبان پر قدرت حاصل ہو بلکہ چندابواب کی تکمیل کرنے کو ضروری خیال کرتے ہوئے ترجمہ اور مطلب کے سہارے کتابوں کو مکمل کرلیا جاتا ہے مثال کے طور پر ہمارے مدارس میں داخل درس کتاب ''مقامات حریری'' کا حال یہ ہے کہ سال بھر میں اس کے پندرہ یا بیس مقامات مکمل کئے جاتے ہیں طلبہ اور اساتذہ دونوں کی توجہ صرف اس کتاب کے نادر الفاظ کو یاد کرلینے اور اس کے ترجمہ کو رٹ لینے پر مرکوز ہوتی ہے، اس جیسے جملوں کی مشق وغیرہ کا خیال کبھی دل میں گزرتا ہی نہیں ہے یہی وجہ ہے کہ امتحان کے موقع پر طلبہ اس کے ترجمہ کو زبانی یاد کرکے امتحان دیدلیتے ہیں اور امتحان کو ختم ہوتے ہی وہ یاد کردہ ترجمہ اور الفاظ بھی ذہن سے غائب ہوجاتے ہیں اور طلبہ کی صلاحیت میں کوئی

فرق نہیں آتا ہے، حالانکہ یہ کتاب مقصود بالذات نہیں ہے مقصود بالذات تو عربی زبان سے واقفیت ہے تاکہ قرآن وحدیث کی فہم میں کوئی دشواری نہ رہے اور یہ ایک حقیقت ہے کہ عربی زبان تحریری و تقریری مشق وتمرین کے ذریعہ ہی حاصل ہوسکتی ہے ہاں عربی ادب کی اعلیٰ کتابوں کے ذریعہ حاصل شدہ عربی زبان کومزید باادب اور عمدہ بنایا جاسکتا ہے۔

آج مدارس اسلامیہ کے فضلاء اوراس میں زیر تعلیم طلبہ کی حالت وصلاحیت ارباب حل وعقد کو یہ آواز دے رہی ہے کہ مدارس اسلامیہ کے نصاب پر مولانا نظام الدین کے اصول کی روشنی میں غور کیا جائے اور منطق وفلسفہ کے ''سکہ غیر رائج الوقت'' کے بجائے عصری تقاضوں کے مطابق کتابوں کو داخل کیا جائے اوراس میں پیدا کیا جائے تعطل وجمود کوختم کرکے ماضی کی طرح آج کے فضلاء کو ہر میدان کا شہسوار بنے کا موقع دیا جائے، اگر ہمارے اسلاف اپنے زمانہ کی ضروریات کے پیش نظر فارسی زبان کواپنا سکتے ہیں اور یونانی منطق وفلسفہ کو داخل نصاب کرسکتے ہیں جوکہ ہمارے دینی علوم نہیں ہیں، تو کیا وجہ ہے کہ یونانی منطق وفلسفہ کی سرد بازاری اور جدید سائنس اور انگریزی زبان کی گرم بازاری کے باوجود ہم جدید علوم کو نصاب کا جز نہ بنائیں حالانکہ آج انگریزی اور جدید علوم کے ذریعہ اسلام کی اشاعت اتنی ہوسکتی ہے جتنی ماضی میں ممکن نہ تھی یہ ایک ایسی ضرورت ہے جس کے احساس نے ہمارے اسلاف کو بھی تڑپایا ہے اوران کے دل سے بھی آواز نکلی ہے۔

چنانچہ حضرت مولانا مفتی شفیع صاحبؒ لکھتے ہیں:

> ''درس نظامی جو اب تک ہمارے مدارس میں رائج ہیں علوم دینیہ کی حفاظت و اشاعت کے لئے تو بلاشبہ کافی ہے مگر ملکی، دفتری ضروریات آج بالکل بدلی ہوئی ہیں ان میں ہمارے قدیم منطق و فلسفہ اور قدیم ریاضی اور فارسی زبان کام نہیں دیتی، آج فارسی زبان کہ جگہ انگریزی نے لے لی ہے اور قدیم معقولات کی جگہ جدید سائنس اور فلسفہ نے نیز دوسرے علوم جدید نے لے لی ہے جب ہمارے متقدمین اپنے زمانے کی ضروریات کے پیش نظر فارسی زبان کو اپنا سکتے ہیں یونانی منطق وفلسفہ اور ریاضی کی تعلیم کو نصاب کا ایک بڑا جز بنا سکتے ہیں تو ان کا اتباع آج اس میں نہیں کہ ہم اس وقت بھی وہی منسوخ شدہ سکے کو لے کر بازاروں میں پھریں بلکہ وقت کے

